حضرت امام موصوف پر جو اعتراضات کئے جاتے ہیں، ان کے نہایت محققانہ جوابات دیئے ہیں، جرح و تعدیل اور نقد رجال کے مسلم آئمہ سے امام صاحب کی توثیق و تعدیل نقل کی ہے اور تقریباً ستر کبار علمائے محدثین اور فقہائے متقین سے آپ کی مدح و ثنا نقل کی ہے، مثلاً امام مالک، امام شافعی، امام احمد، شعبہ عبداللہ بن مبارک، وقیع یحییٰ قطان، یحییٰ بن معین، سفیان ثوری، سفیان بن عیینہ، یزید بن ہارون، مکی بن ابراہیم، عبدالرحمٰن بن مہدی، جعفر صادق، ابوداؤد صاحب السنن، ابن جریج، امام اعظم، (استاد امام صاحب) سعید بن ابی عروبہ، فضل ابن دکین، عیسیٰ بن یونس وغیرہم رحمہم اللہ تعالیٰ اور بیس سے زائد آئمہ فن سے امام صاحبؒ کی تابعیت نقل کی ہے۔

علاوہ ازیں امام صاحب کے شیوخ حدیث اور شاگردوں کا تذکرہ بھی قدرے تفصیل سے کیا ہے، علم حدیث سے شغف رکھنے والوں کے لئے یہ کتاب ایک بہترین تحفہ ہے، کتاب کا مطالعہ کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ فاضل مؤلف نے بڑی جستجو اور عرق ریزی سے مواد جمع کیا ہے، اور خصوصاً احناف کے لئے ایک عمدہ دستاویز تیار کی ہے، کتاب میں حنفی علماء اور محدثین کی حدیثی اور فقہی خدمات کو موقع بموقع خوب واضح کیا گیا ہے، اس حصہ میں امام دارمی متوفی ۲۵۳ھ تک کے محدثین کا تذکرہ ہے، دوسرے حصے میں غالباً اس وقت سے لے کر اب تک کے چیدہ چیدہ محدثین کا تذکرہ ہوگا، یہ کتاب علمی و تاریخی معلومات کا ایک بے بہا خزینہ ہے جس کا ہر حنفی و غیر حنفی کے پاس ہونا ضروری ہے۔

**''سہ روزہ مدینہ'' بجنور:** علماء متاخرین میں حضرت علامہ حافظ حدیث، حجۃ اللہ علی الارض، آیۃ من آیات اللہ سید انور شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہٗ سابق صدر مدرس و شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند سے علمی اور اسلامی دنیا واقف ہی نہیں ہے بلکہ اب بھی ہزاروں افراد ان کے دیکھنے والے موجود ہیں، موصوف نے اپنے معاصرین اور اساتذہ سے اپنی قابلیت کو تسلیم کرالیا ہے، چنانچہ مولانا آزاد، مولانا شبلی، مولانا عبیداللہ سندھی وغیرہم بھی حضرت شاہ صاحبؒ کے علمی کمالات کے معترف ہیں، مولانا شبیر احمد صاحب عثمانیؒ نے تو فتح الملہم شرح صحیح مسلم میں یہاں تک بیان فرمادیا ہے کہ اگر شاہ صاحبؒ متقدمین میں پیدا ہوتے تو ان کی عجیب شان ہوتی اور وہ صاحب مسلک ہوتے۔

زیر تبصرہ کتاب ان کے شاگرد خاص نے تالیف کی ہے کہ جنہوں نے برسہا برس حضرت شاہ صاحبؒ کی صحبت میں رہ کر ان کے علوم کو اپنایا ہے، چنانچہ موصوف (مولانا احمد رضا صاحب) نے حضرت شاہ صاحب کی تصنیف اور تالیف میں مواد و ماخذ فراہم کرنے کی خدمت ایک مدت تک انجام دی ہے، لہٰذا ''انوار الباری شرح اردو صحیح البخاری'' کے علمی شاہکار ہونے میں شبہ نہیں کیا جاسکتا۔

مولانا موصوف نے انوار الباری کا پہلا اور دوسرا حصہ بطور مقدمہ کے ترتیب دیا ہے، پہلے حصہ میں مذہب حنفیہ سے متعلق تمام ضروری باتیں مثلاً امام ابوحنیفہؒ کی مکمل سوانح حیات، ان کے اساتذہ، ان کے تلامذہ، ان کا اور ان کے تلامذہ کا حدیث میں مرتبہ، تدوین فقہ کی مکمل تاریخ، تدوین فقہ کے چالیس شرکاء کے حالات، فقہ حنفی کی خصوصیات، امام صاحب کے بارے میں آئمہ کی آراء کو اس خوش اسلوبی کے ساتھ جمع کردیا ہے کہ بلا اختیار زبان پر سبحان اللہ جاری ہوجاتا ہے، علاوہ اس کے امام مالکؒ، امام شافعیؒ، امام احمد، وغیرہم حضرات کے حالات بھی نہایت تفصیل سے جمع کردیئے ہیں اور ۲۴۰ صفحات کی یہ کتاب دریا بکوزہ کا صحیح مصداق بن گئی ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ کسی حدیث کی کتاب سے متعلق اردو زبان میں اتنا جامع اور مکمل مقدمہ نہیں لکھا گیا ہے، جی تو بہت کچھ لکھنے کو چاہتا ہے، لیکن اس کتاب میں جو کچھ ہے اور جتنی محنت کی گئی ہے، اس کے مقابلہ میں میرے پاس الفاظ کا دامن تنگ ہے، یقیناً اہل علم حضرات اس کتاب کو اپنے ہاتھوں میں دیکھ کر اپنے کو غنی محسوس کریں گے۔

**شکر نعمت:** حق تعالیٰ جل مجدہٗ کا ہزاراں ہزار شکر کہ مقدمۂ انوار الباری کے دونوں حصے لکھنے سے فراغت ہوئی، جن میں دوسرے اہم مباحث کے ساتھ دوسری صدی سے اب تک کبار محدثین کے حالات خصوصاً حدیثی خدمات کا تذکرہ ہوا، اس کے بعد شرح اردو بخاری شریف کا پہلا پارہ شروع کردیا گیا ہے اور خدائے برتر کے بے پایاں فضل و انعام سے امید ہے کہ وہ اس سلسلہ کی باقی منازل بھی آسان فرمائیں گے، **وما توفیقی الا بمنہ و کرمہ، علیہ توکلت و الیہ انیب۔**